## فصل اٹھارھوین مذمت غش اور مذمت تطفیف مین

یعنی کم تولنا واضح ہو کہ غش حرام ہی اور معنی غش یہ ہین کہ ادنی چیز کا اعلی چیز مین چھپا دینا یعنی کھوٹی چیز کا کھری چیز مین ملانا مثلا پانیکا دودھ مین ملا دینا اور احادیث اسکے مذمت مین متواتر وارد ہین کتاب مکاسب مین باسانید متعددہ حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ سے منقول ہی لیس من المسلمین من غشہم یعنی مسلمین سے نہین ہی وہ شخص کہ جو غش کرے اور مسلمانون کو فریب دی اور حضرت نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص مسلمان سے غش کری یا اُسے فریب دی یا مسلمانسے مکر کرے تو وہ شخص ہم مین سے نہین ہی اور عقاب الاعمال مین اونھین حضرت سے منقول ہی کہ جو شخص کسی مسلمان سے خرید یا فروخت مین غش کرے وہ ہم مین سی نہین ہی اور وہ بروز قیامت قوم یہود کے ساتھ محشور ہوگا اسواسطے کہ جو شخص غش آمیز لین دین کرے وہ مسلمان نہین ہی یہانتک کہ اسی حدیث مین ارشاد فرمایا کہ جو شخص اپنے برادر مومن سے غش کری یا اُسے فریب دی تو خداوندعالم اُسکے رزق سے برکت زائل کریگا اور معیشت اُس پر مسدود فرمائیگا اور اُسکے امور مین متوجہ نہوگا اور حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہی حضرت نے ایک مرد آرد فروش سے فرمایا کہ تو اپنی تئین غش سی باز رکھ بہ تحقیق کہ جو شخص غش کریگا اُسکے مال مین بھی غش کیا جائیگا اور اگر مال مین غش نہوا تو اوسکے اہل مین غش کیا جائیگا اور واضح ہو کہ تطفیف حرام ہی اور تطفیف سے یہ مراد ہی کہ بایع کا مشتری کو ناپنے مین یا تولنے مین کم دینا خداوندعالم قرآن مین فرماتا ہے

ویل للمطففین الآیۃ

## فصل انیسوین حرمت سحر مین

سحر حرام ہی کتاب مکاسب مین شیخ مرتضیٰ نجفی روایت کرتے ہین کہ معصوم علیہ السلام نے من جملہ ایک حدیث کے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سحر کو سیکھی خواہ کم ہو خواہ زیادہ تحقیق کہ وہ شخص کافر ہے اور حضرت رسولخدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہی کہ تین شخص داخل جنت نہونگی

اول شراب خوار دوسری ساحر تیسری قاطع رحم

## فصل بیسوین عقاب ترک نماز مین

یہ مضمون باب صلوٰۃ مین مذکور ہوچکاہی کچھہ مختصر اس باب مین بھی تاکیداً لکھاجاتا ہی کافی مین حضرت رسولخدا صلی اللہ علیہ وآلہ سے منقول ہی کہ جو شخص نماز کی تحقیر کرے وہ میری شفاعت سی محروم رہیگا اور حوض کوثر پر وارد نہوگا من لایحضر مین منقول ہی کہ کسینے حضرت صادق ؑسے سوال کیا کہ کیا سبب ہی کہ آپ زانی کو کافر نہین کہتے اور تارک الصلوٰۃ کو آپ کافر کہتے ہین اس امر پر کیا دلیل ہی حضرت نے فرمایا اسواسطی کہ زانی اور مثل زانی کے بسبب خواہش نفس مرتکب گناہ ہوتے ہین اور تارک الصلوٰۃ ترک نماز نہین کرتا مگر یہ کہ نماز کو حقیر سمجھتا ہی

## فصل اکیسوین زکوٰۃ وخمس ندینکی عقاب مین

واضح ہو کہ زکوٰۃ ندینا فقرا مؤمنین پر ظلم ہی اور احادیث مذمت ظلم کی بیان ہوچکی ہین وہی کافی ہین علاوہ اسکے اور احادیث زکوٰۃ ندینے کی عقاب مین بحث زکوٰۃ مین بیان ہوئی اور احادیث مین وارد ہی کہ حفاظت اموال زکوٰۃ سے ہی اور جو مال کہ تلف ہوتا ہی وہ زکوٰۃ ندینکی وجہ سے تلف ہوتا ہی اور اگر لوگ زکوٰۃ دیا کرین تو کوئی مسلمان فقیر ومحتاج نرہی اور زکوٰۃ دینا باعث قبولیت نماز ہے اور خمس حق اہلبیت علیہم السلام وحق سادات ہی خمس ندینا بدترین اقسام ظلم ہی

## فصل بائیسوین عقاب ترک حج مین

ہدایۃ الامہ مین جناب رسولخداؐ سے منقول ہی کہ حضرتؐ نے ارشاد فرمایا جو شخص مرجاے اور اُس شخص نے باوجود استطاعت وتندرستی حج نکیا ہو تو وہ شخص اوس جماعت سے ہی کہ جنکے حقمین خدا نے فرمایا ہے ونحشرہ یوم القیمۃ اعمی یعنی ہم محشور کرینگے اوسکو بروز قیامت اندھا اور کتاب مذکور مین منقول ہی کہ حضرت رسولخداؐ فرماتے ہین کہ یا علیؑ جو شخص حج کے بجالانی مین تاخیر کرے یہانتک کہ مرجاے تو پروردگار بروز قیامت اُس شخص کو یہودی یا نصرانی کی محشور کریگا

اٹھائیگا اور بعض حدیثین اس مضمون کی بحث حج مین بیان ہوئے ہین

# خاتمہ

واضح ہو کہ دریافت کرنا مسائل حلال و حرام کا اور معرفت واجبات و محرمات اول فرائض سے ہی اور اہم عبادت یہ ہی کہ معصیت سے پرہیز کرے اور فرائض خدا کو بجالاوے اور کل معصیتین قبیح و بد ہین اور عقوبت ہر گناہ کی شدید ہی کسی گناہ کو کم نہ سمجھے خواہ صغیرہ ہو خواہ کبیرہ اور جس معصیت کو حقیر جانکے کریگا عقوبت اوسکی زیادہ ہو جائیگی اگرچہ صغیرہ ہو اور جس صغیرہ پر اصرار کرے وہ کبیرہ ہو جاتا ہی پس چاہئے کہ معاصی سے احتراز کرے اور حقوق ناس سے ہمیشہ باحذر رہے اور توبہ و استغفار مین اون شرائط کے ساتھ کہ جو بحث توبہ مین بیان ہو چکی ہین مشغول رہی اسواسطے کہ حدیث مین وارد ہی لا صغیرۃ مع الاصرار ولا کبیرۃ مع الاستغفار حاصل اس حدیث کا یہ ہی کہ صغیرہ بسبب اصرار صغیرہ نہین رہتا اور کبیرہ بسبب استغفار بخشدیا جاتا ہی

شکر خدا کہ جلد اول کتاب تحفۂ احمدیہ ختم ہوئی مومنین کی خدمت مین یہ التماس ہی کہ اس کتاب کو ملاحظہ فرمائین اور پابند ان احکام کے رہین اور مؤلف و بانی کو دعاے خیر سے یاد کرین

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ
وَالصَّلٰوةُ عَلٰى مُحَمَّدٍ
وَآلِهِ الطَّيِّبِينَ
الطَّاهِرِينَ

تمت